لکھا ہی اور ہاتھہ کانون تک اوٹھانے کو کہ اوس سے اوسکو غرض نہ تہی بالکل اوسکو ترک کیا تو یہ بھی کیا چوری ہی مثل مشہور ہے کہ خود را فضیحت و دیگر یرا نصیحت اور تیسرا دفعہ یہ ہے کہ مؤلف نے نظام الاسلام کے رفع الیدین کے مسئلہ کو چھوڑا نہیں ہی بلکہ اوسکو علیحدہ جدا کرکے بصورت سوال اور جواب کے لکھا ہے صفحہ مین اور وہان مفصلا بیان کیا ہی کہ رفع الیدین منسوخ ہے اور مکروہ اور اوسکی دلیلون کو بالتفصیل لکھا ہے تو پہر اس مقام مین کہ یہان صرف کان تک ہاتھہ اوٹھانے کی دلیل کا ذکر ہے رفع الیدین کا ذکر کرنا محض بیجا ہے اور ایسے بیجا ذکر کرنیوالے کو بلکہ جو ایسے ذکر کو تجویز کرے اوسکو مرغ بے ہنگام کہتے ہین اور وہ شخص مصداق ہے مثل مشہور مصرع کہ۔ سر بریدن واجب ست آن مرغ بے ہنگام را جیساکہ مؤلف نے تنویر العینین کی کان تک ہاتھہ اوٹھانے کی حدیث کو ترک کیا اسواسطے کہ وہ رسالہ صرف رفع الیدین کے بیان مین ہے چوتھا دفع یہ ہے کہ رفع الیدین منسوخ ہے جیساکہ اوسکی دلیلین مفصلا ۶ اور ۷ صفحہ مین مذکور ہین اسواسطے اوسکو اس مقام سے حذف کیا کیونکہ کسی بات پر دلیل لانے کے مقام مین اس عبارت کو کہ جسکا مضمون منسوخ ہوا ہے مطلب مین خلل ڈالتا ہے الغرض ہر مسلمان پر واجب ہے کہ ایسے لوگون سے احتراز کرین اور اونکو دشمن دین کا سمجھین کہ یہ سب دین مین مفسد ہین جیساکہ کتاب مجمع الزوائد مین ہے اور یہ کتاب حدیث کی کتابونکا مجموعہ ہے جیساکہ جامع الاصول چھہ کتاب کی حدیث کی جامع ہے ویساہی کتاب مجمع الزوائد ان چھہ کتابون کے سوا اور کتابین حدیث کی جو بڑی معتبر ہین اونکا مجموعہ ہے جیسا طبرانی اور بیہقی اور طحاوی وغیرہ تو اس کتاب کے باب ما جاء فی الکذابین مین کہا ہے عن عبد اللہ

خلیفہ ... مولوی ... | خلیفہ حضرت سید احمد قدس سرہ کے | پوتے حضرت مجدد الف ثانی کے | مولوی ... دہلی میں | مولوی ... دہلی میں

مولوی ... کریم | مولوی ... محمد | مولوی ... موسی | مولوی ... اسمعیل | مولوی ... حبیب اللہ | مولوی ... قاسم



عن ابن عمر رضی روی الطبرانی انه قال والله لقد سمعت رسول الله صلی الله علیه واله وسلم یقول لیکونن بین یدی الساعة الدجال وبین یدی الدجال کذابون ثلاثون او اکثر قلنا ما ایاتهم قال ان یاتوکم بسنة لم تکونوا علیها لیغیروا بها سنتکم ودینکم فاذا رایتموهم فاجتنبوهم وعادوهم

طبرانی نے روایت کی ہے عبد اللہ بن عمر رضی سے کہ کہا ان نے قسم خدا کی ہی کہ بیشک سنا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تہے کہ بیشک پیدا ہوگا نزدیک قیامت کے دجال اور پہلے اوسکے ایک قوم جہوٹی تیس بلکہ زیادہ پہر ہم صحابیوں نے حضرت صلعم سے پوچہا کہ اون گروہ کی کیا علامتین ہین پہر فرمایا حضرت صلعم نے کہ سکہلاویگی وہ قوم کذاب تم سب کو ایک سنت کہ تم سب اس سنت کو عمل نہین کرتے تہے یعنی ایک بات نئی کو سنت کہکر تمسکو بتلاوین گے یا حقیقت مین سنت ہو لیکن تم اوسکو نہین کرتے تہے بلکہ دوسری سنت کو عمل کرتے تہے تو وہ قوم کذاب اس نئی سنت کو تمکو سکہاوین گی تاکہ جس سنت کو تم عمل کرتے تہے اوسکو تغیر اور تبدیل کرلو اور تمہارے مذہب کو بھی تبدیل اور تغیر دیوین پس جب تم اون قوم کذاب کو دیکہو تب اونسے کنارہ کرو اور دور رہو اور اون گروہ کو دین کا دشمن جانو اور اون سے دشمنی رکہو اور تم سب بہائی مسلمانون جانو کہ اگر یہ گروہ کذاب سبکو شک مین ڈالین کہ یہ حدیث نہین یا اور کچہہ فریب کی باتین کہین تو وہ کتاب مجمع الزوائد جناب مدرس صاحب ممدوح کے نزدیک موجود ہی جس کا جی چاہے اوسمین دیکہہ لیوے

فقط

تمت

گر توی ... یم ... زینت ... کی

در مطبع ریاض ہند آگرہ باہتمام محمد عنایت خان مالک مطبع مطبوع گردید

شد تمام

